جان وہ نکلا تجھہ پہ مثل کوہ کن
کب میرے دل مین خیال آیا نہین

حشر ہوتا ہین کس دن فراج
زلف وہ کس روز الجھاتا نہین

کیا نظر سے اوس کے مین بھی گر گیا
استخوان تک جو ہما کھاتا نہین

عشق مین تو کھو دیا ہون عقل و ہوش
کیا کرون اب کچھہ کہا جاتا نہین

کس طرح خط اوسکو مین لکھون قاصدا
ناتوانی سے ہلا جاتا نہین

بیقراری کا خدا ہووے بھلا
ہجر مین دم بھر بھی چین آتا نہین

رات دن رہتا ہوا غم مین مبتلا
کوئی آکر مجھکو سمجھاتا نہین

تجھہ سے تیرے نہوگا کچھہ اثر
ناصحا کیون اس سے باز آتا نہین

ساقیا کوثر مجھے اک جام دو
تشنہ لب ہون قرار آتا نہین

جو نفس ہے ذکر مین مشغول ہے
کوئی دم خالی مرا جاتا نہین

آبرو کو کھو دیا ہے عشق مین
اب کسی سے شاد شرماتا نہین

ہر گھڑی طرز عتاب اچھی نہین
یہہ رکاوٹ ایجناب اچھی نہین

شوق تا جمع مال ہے بے فائدہ
فکر کار نا صواب اچھی نہین

اے فلک کب تک جفاؤنکا ہجوم
یہہ بنا سے انقلاب اچھی نہین

پہلے ہی کیوں زلف کا عاشق ہوا
اے دل اب یہ پیچ و تاب اچھی نہیں

کہتے تھے ساقی سے میکش بزم میں
آج کی بالکل شراب اچھی نہیں

ایک بوسہ میں نے مانگا تو کہا
بات یہہ خانہ خراب اچھی نہیں

سخت جان ہوں کٹ سکیگا کیا گلا
آپ کے خنجر کی آب اچھی نہیں

عالم رویا میں بھی روتے ہیں ہم
آج کل تعبیر خواب اچھی نہیں

پل میں ڈہل جاتی ہے سایہ کیطرح
گرچہ حسنِ شباب اچھی نہیں

وصل کی شب میں نے چھیڑا تو کہا
یہہ تیری طرز شتاب اچھی نہیں

چکھہ لے ایدل جام وحدت کا مزا
بیخبر کثرت سے شراب اچھی نہیں

آگئی پیری اوٹھو غفلت سے شاد
صبح دم نیندی جناب اچھی نہیں

کیوں پڑا ہی عاشقی کے دہیان میں
اک نہ اک دن آئیگا طوفان میں

پیچ و تاب دل کی حالت مو بمو
زلف کھتی ہے تمہارے کان میں

جان و ایمان بھی دیا دل بھی دیا
اور کیا دون کچھہ نہیں امکان میں

عاشقی کتنی مزے کی بات ہی
جزو اعظم ہی یہی انسان میں

عشق ہی کشتی کا میرے ناخدا
اس لئے بیخوف ہوں طوفان میں

بوسہ مانگا تو کہا جھنجلا کے یون
کچھ سلیقہ چاہئے انسان مین

عشق تیرا ہی کہیر ہے پر احباب
فائدہ اس سے کے ہین سب نقصان مین

کی مسیحائی پیام وصل نے
آگئی جان پہر تن بیجان مین

عشق احمد مصطفےؐ دلمین ہو شاد
دم نکلجاوے اسی ارمان مین

مجکو آنیکا حکم عام نہین
غیر کو کچھ بھی روک تہام نہین

مین ہون گمنام کوئی نام نہین
لامکان کے سوا مقام نہین

دیدیا دل کو مین نے مفت تجھے
ہے یہ بے مول کوئی دام نہین

سونی کیسی ہے ساقیا مجلس
بزم مین آج دور جام نہین

یا الٰہی کدہر گیا قاصد
آیا اب تک کوئی پیام نہین

اب تو ہمراز غیر ہونے لگے
آپ سے ہمکو کوئی کام نہین

کہہ اوٹھے یون سوال وصل پہ وہ
منہ کو تیرے ذری لگام نہین

کبھی وعدہ کیا کبھی انکار
بات کا ان کے کچھ قیام نہین

مین ہون بندہ تو تو ہی بندہ نواز
اس مین یا رب کوئی کلام نہین

وصل کا اون سے آج ہی اقرار
ہائے جلدی سے ہوتی شام نہین

| | |
|---|---|
| اوس کی جھوٹی شراب دی ساقی | ایسی مے پینا بھی حرام نہین |

ایسی بگڑے ہین مجھسے وہ اُستاد
راہ مین بھی کبھی سلام نہین

| | |
|---|---|
| دل بہلنے کی کوئی راہ نکالون تو کہون | یہہ جو مچلا ہی اسے آج منا لون تو کہون |
| زاہدا اوس بت بیدین کو بلا لون تو کہون | پہلے بہلا کے اوسی رام بنا لون تو کہون |
| یار کے حسن پر یوسف کو مین کیا دون تشبیہ | میرے پہلو مین اوسی پہلے بٹھا لون تو کہون |
| وصل کی رات مین دلکو ہو تسلی کیسی | پہلے دلبر کو گلے سے مین لگا لون تو کہون |
| دوستو پوچھتے ہو قصہ بیتابی دل | ٹھہرو ٹھہرو اسی مین پہلی سنبھالون تو کہون |
| جو وہ جانے لگے ہین غیر کے گھر چھپ چھپ کر | ابھی دو چار گواہون کو بلا لون تو کہون |

جو گذرتی ہی مرے دل پہ کہون کیا اُستاد
حال اپنا مین اوسے پہلے سناؤن تو کہون

| | |
|---|---|
| اشارے غیر سے کرتے ہوئے چتون کے بیٹھے ہین | تنی ہی تیغ ابرو قتل پر وہ بنکے بیٹھے ہین |
| قیامت یون بپا کی ہی انہون نے آج محفلمین | مرے پہلو سی اٹھکر متصل دشمن کے بیٹھے ہین |
| کہنچی ہے تیغ ابرو ونان ہمارا سر نشانہ ہے | کہڑے ہین سامنے ہم جہک کے گردن وہ تنکر بیٹھے ہین |
| کسی کی شامت آئیگی کسیکی جان جائے گی | بنا کر صبح سے زلفون کو وہ بن ٹھن کر بیٹھے ہین |

بھلا دیکھیں تو محفل آج کی کیا رنگ لائیگی
وہ خنجر ہاتھ مین لیکر بہو کا بنکی بیٹھے ہین

نرالا ڈھنگ چھینی کا سر محفل نکالا ہے
نقاب رخ اٹھا کر آڑ مین چلمن کے بیٹھے ہین

نہ لگجائے کہیں خونِ شہیدِ ناز کا دھبا
بوقت دفن کیون وہ متصل مدفن کے بیٹھے ہین

تکبر کا نتیجہ آخر انجام انفعالی سے ہے
وہ ننگی کیطرح جھک جائینگے جو ننگی بیٹھے ہین

مے و ساقی و ساغر یار و باغ فرحت افزا ہے
فقط ہم شاد صاحب منتظر ساقی کے بیٹھے ہین

دل مین ہے تیری آرزو مجھکو
کیون نہین چاہتا ہے تو مجھکو

اب سر دست آرزو ہے یہی
رکھہ تو قدمون کے روبرو مجھکو

دیر و کعبے مین ڈھونڈتا ہون تجھی
رہتی ہے تیری جستجو مجھکو

شب ہجران مین الفتِ گیسو
لئے پھرتی ہے کو بکو مجھکو

بوسہ مانگا تو بولا ہوکے خفا
کیون عبث چھیڑتا ہے تو مجھکو

مین گنہگار ہون غفور رحیم
پھر حسین بخش تو مجھکو

وصل کی شب مین ٹال کے باتین
نہین بھاتی یہہ گفتگو مجھکو

چشم وحدت سے دیکھتا ہون جدھر
نظر آتا ہے تو ہی تو مجھکو

دیکھا ہر رنگ مین تیرا جلوہ
آئی ہر گل سے تیری بو مجھکو

زاہد احسن یار کا جلوہ — نظر آتا ہے چار سو مجھکو

ہو میرا خاتمہ بخیر اے شاد
کچھ نہین اور آرزو مجھکو

عشق مین تیرے جان و تن قصد کیا جو ہو سو ہو — آفت و رنج و درد و غم سر پہ لیا جو ہو سو ہو
تقوی و زہد چھوڑ کے توبہ سے منہ کو موڑ کے — ہاتھ سے اوس کے جام مے پی لیا جو ہو سو ہو
فکر دوئی سے چھوٹ کر اپنی خودی سے توڑ کر — بادہ عشق ساقیا مینے پیا جو ہو سو ہو

سہکے ہزارون رنج و غم ہاے مصیبتین بہم
شاد بتون کو مینے دل دیدیا جو ہو سو ہو

مجھسے اے جان کوئی کام تو لو — مین بجا لاتا ہون سلام تو لو
شاد کمتر ہے بندہ بے دام — مفت آتا ہے یہہ غلام تو لو
ساتھ غیرون کے میکشی ہو مدام — ہاتھ سے میرے کوئی جام تو لو
ہے اطاعت گزار مجھسا کون — سامنے میرے اوس کا نام تو لو
وعدہ وصل سے مکرتے ہو — سر پہ اللہ کا کلام تو لو
مجھکو ہونے لگی غشی تو کہے — بوسے گیسوئے مشک فام تو لو
اس کی جھوٹی شراب سے زاہد — تم نہ سمجھو اگر حرام تو لو

زلف کے پیچ سے نجات نکل | واسطے مرغ دل کے دام تو لو
قتل کرتا ہے رشک دیکے مجھے | غیر سے اوس کا انتقام تو لو

پوچھتے گر ہو حال فرقت شاد
ہاتھہ سے دل کو پہلے تہام تو لو

دلبر کو ذرا حال دل زار دکھاؤ | آیا ہے مسیحا اوسے بیمار دکھاؤ
خنجر سے کرو قتل نہ تلوار دکھاؤ | عاشق کو فقط ابروے خمدار دکھاؤ
مشتاق ہون انجیل کو ذرا منہ اوٹھا کے | للہ ذرا حسن طرحدار دکھاؤ
اے حضرت دل خانہ گرو نکو جلا کر | زور کشش آہ شرربار دکھاؤ
آجاؤ نہ ترساؤ خدا کیلئے مجھکو | مشتاق ہون دیدار کا دیدار دکھاؤ
کیا پوچھتے ہو حال مرے جوش جنونکا | صحرا مجھے بہاتا ہے نہ گلزار دکھاؤ
مقتل مین جو آئے ہو کرو قتل کسیکو | للہ مرا ابروے خمدار دکھاؤ
منہ دیکھی کی الفت تو سبھی کر تم کرینگے | مجھہ سا کوئی عاشق بھی وفادار دکھاؤ

ہردم مرے آنکھونکا تقاضا ہے یہی شاد
اب بہر خدا جلوہ دیدار دکھاؤ

ربط اعدا سے بڑہایا نہ کرو | گھر کو اغیار کے جایا نکرو

زلف پر ہاتھہ پہیرا یا نکرو
غیر کی یاد دلایا نہ کرو

منتظر ہو نہ کہین لگ جائے
یار کو سات کہلا یا نہ کرو

پیچ سے مرغ دل عاشق کو
دل عاشق کو جلا یا نہ کرو

غیر اگر تم کو گلوری دیوے
رخ سے انچل کو اٹھایا نہ کرو

بند انگیا کے ذرا تنگ کسو
دام گیسو مین پہنسا یا نہ کرو

وصل کی شب مین جو چہیڑا تو کہے
لو اسی پر کہین کہا یا نہ کرو

صاف کہدو جو ہو کچہہ مطلب کی
چڑ یا محرم کی اڑا یا نہ کرو

کونسی ایسی ہوئی ہم سے خطا
ہر گہڑی تجہہ کو ستا یا نہ کرو

وصل کی شب مین جو کہنا سو کہو
بات مین بات اڑا یا نہ کرو

جھوٹے فقرے نہ بناو اےجان
دانت یون ہمپہ چبا یا نہ کرو

زلف دکہلا ئو نہ سودا ئی کو
راز مطلب کو چھپا یا نہ کرو

عشوہ و ناز سے دل زخمی ہے
مجہکو باتون مین اڑایا نہ کرو

دل کو دیوانہ بنا یا نہ کرو
تیر پر تیر لگا یا نہ کرو

شاد کے دل کو چرا کر صاحب
آنکہین غیرون سے لڑایا نکرو

جھگڑا مریض کو ہے مسیحا و قضا کے ساتھ
تھوڑا سا زہر دیجیے ملا کر دوا کے ساتھ

قاتل کریگا کیا مرا شمشیر لا کے ساتھ
دم پہلے ہی نکل گیا تیغ ادا کے ساتھ

آتا ہے سوئے گور غریبان جو وہ مسیح
مردے بھی جی اوٹھتے ہین آواز پا کے ساتھ

جان بازون پہ ہے نہین تھا کو اعتبار
شاید پڑا ہے کام کسی بیوفا کے ساتھ

مایل ہو کیون نہ یہ تن کاہیدہ سوی یار
نسبت ہے کاہ کو کشش کہربا کے ساتھ

محرم کی چھڑیا جان کے کرتی کے جالین
باندھا ہے مرغ دل کو بھی بند قبا کے ساتھ

ہنستے ہوئے وہ آتے ہین آنکھین نکالکر
ہے تجھ بھی ملی ہو جور و جفا کے ساتھ

خواہان فضل کیون نہ خدا سے ہون مدام
پالا پڑا ہے ایک بت بیوفا کے ساتھ

رہتا ہون جب سے محو سر زلف یار مین
ہر دم مقابلہ ہے مجھے اژدہا کے ساتھ

کشتی ہماری رہتی ہے گرداب غم مین غرق
ہون جب سے آشنا بت نا آشنا کے ساتھ

یارب جہان مین شاد دلش خوش رہین مدام
ہے ورد راتدن بھی میرا دعا کے ساتھ

ای شاد مشکلین مری سب بر آئینگی
ہوگا ہمارا حشر جو مشکلکشا کے ساتھ

نظر کر تو ہر اک شی مین نہان اللہ ہی اللہ ہے
شجر مین سنگ مین جلوہ کنان اللہ ہی اللہ ہے

نہین آتا نظر ہرگز جو ہے دلمین دوئی تیرے
اٹھا کر پردہ دیکھو تو عیان اللہ ہی اللہ ہے

وہی عالم وہی فاضل وہی زاہد وہی عارف
یہاں اللہ ہی اللہ ہے وہاں اللہ ہی اللہ ہے

کروں کیا میں اب اے زاہد کہ انا حق ہی ہوتا ہے
لسان دل کی جاری ہر زمان اللہ ہی اللہ ہے

ہو الاول ہو الآخر ہو الظاہر ہو الباطن
جہاں دیکھو نظر میں اب عیاں اللہ ہی اللہ ہے

وہی لیلیٰ وہی مجنوں وہی فرہاد شیریں ہے
یقین سمجھو ہر اک جانب عیاں اللہ ہی اللہ ہے

بظاہر دیکھتا ہوں شاد کثرت خلق کی لیکن
نظر میری وہاں پہنچا جہاں اللہ ہی اللہ ہے

کہوں کسجا پہ اک جا تو نہاں ہے
تیرا جلوہ سبھی میں عیاں ہے

جو بھیہ مد نظر میں آسمان ہے
ہمارے آہ سوزان کا دھواں ہے

پتا اسکا میں کیا دکھلاؤں تم کو
مقام اسکا مقام لامکاں ہے

رہا کرتا ہوں بیخود جستجو میں
ذرا اے بیوفا کہہ تو کہاں ہے

تو قادر ہے توی حاکم ہے تیری
حکومت میں زمین و آسمان ہے

شب وصلت وہ فرماتے ہیں ہنسکر
وہ اب آہ و فغان تیری کہاں ہے

نہ کر زاہد تو رندوں کو ملامت
غفور اسم خدا ہے مہربان ہے

بنے کیوں یاد دنداں میں نہ موتی
میرے آنکھوں سے جو آنسو رواں ہے

کدہر ہوا ایک مدت سے میرے جان
نہ نامہ ہے نہ قاصد درمیاں ہے

دوئی سے آشنا د جب دل ہوئی دور
وجود یار و اغیار ایکسان ہے

جو نرگ اپنے دل سے دوئی کو مٹائینگے
ہر شان مین خدائی کے جلوہ کو پائینگے

پہلو مین اپنے یار کو ہمدم سلائینگے
پہر کیون نہ دل مین شاد بھی شادی منائینگے

ناحق ہم اپنی جان پہ ایذا اٹھائینگے
پر تیرے عشق سے نہ کبھی باز آئینگے

سنتے ہین ابکے تیغ وہ مقتل مین لائینگے
اے ضبط ہم بھی آج تجھے آزمائینگے

بار غم فراق جو دلبر اٹھائینگے
آخر وہ لذت شب وصلت بھی پائینگے

دیر و حرم نہ کعبہ و کلیسا کو جائینگے
اپنے صنم کو آپ ہی اپنے مین پائینگے

پہونچا اگر وہ چال سے ملک عدم مین ہی
ٹھوکر سے کیون نہ فتنۂ محشر جگائینگے

واعظ سے کہدے کوئی نہین جلد گر مرے
ہم اپنے کوی یار مین مسکن بنائینگے

آہو صید آپ ناوک فگن ادہر
عشاق تجھکو دیکھ کے قربان جائینگے

دہلیز پر لکیر بنا کے ترا درِ جبین
تقدیر کے لکھے کو ہم اپنے مٹائینگے

بوسہ جو ہم نے مانگا تو جھنجلا کے یون کہا
جو منہ سے منہ چڑائینگے وہ منہ کی کھائینگے

ہے کیونکر اب نوح کو طوفان کا نہ خوف
ہم اپنے چشم تر سے جو آنسو بہائینگے

ان بھی نہ اپنے منہ سے کبھی لب تک آئیگا
گر دو پہ گر وہ لاکہ ہی خنجر چلائینگے

اے آسمان نہ جان کہ ہمین نہین ہی اثر
سوز دروں کا انکو نہین کرہی اعتبار

نالہ ہمارے عرش کی دیوار ڈھائینگے
پہلو ہم بھی چیر کے دلکو کھائینگے

ہی شاد تو غلام جو پیران پیر کا
فضل خدا سے کل تیرے مقصد بر آئینگے

ایک جام گلرنگ پلادے ساقی
نشۂ عشق کا مستانہ بنادے ساقی

جام بھر کے میرے منہ سے لگادے ساقی
لذت شربت دیدار چکھادے ساقی

ایک جام مے توحید پلادے ساقی
صورت نقش دوئی دل سے مٹادے ساقی

نشۂ بادۂ الفت سے جو خالی ہی دماغ
بھر کے ایک جام مئے ہوش ربادے ساقی

منشی و شیخ نہین ہون جو کرونمین انکار
مے تو پی جاؤن اگر مجھکو پلادے ساقی

میکشی غیر سے ہوتی ہین رہون محرم وصال
یون سر بزم مجھے تو نہ دغادے ساقی

دختر رز کے چھڑا رہتا ہے سر زاہد شہر
دور رندون سے رہے اوسکو جتادے ساقی

خم کے خم خوپیون ہو نہ سیری حاصل
طاقت میکشی مجھکو جو خدادے ساقی

دخت رز نے میرے تن مین تو لگادی ہے آگ
برف بلوا کے میری آگ بجھادے ساقی

لمنڈ و سوڈا کلارٹ کی نہین ہی خواہش
اک برانڈی کا مجھے جام تو لادے ساقی

جانکر منفعت غیر بقول حافظ
ایک دو جرعہ مے خاک پہ گرادے ساقی

در پہ میخوار دل افگار پڑے ہین صدہا
آج للہ تو میخانہ لٹا دے ساقی

مرض عشق شب و روز ہی افزونی پر
ہم مریضون کو بھی اک جام شفا دے ساقی

دو کے اک جام مے ہوش ربا بہر خدا
نشۂ عشق سے محفل کو لٹا دے ساقی

زہد و تقوے سے ہوا جاتا ہے پہر زنگ آلود
میرے اس آئینۂ دل کو جلا دے ساقی

حشر مین ساقی کوثر سے کہونگا آشاد
ایک چلو مے وحدت کا پلا دے ساقی

یاد ہے جیسی میرے دل مین بکثرت تیری
مجھے ہر شے مین نظر آتی ہے صورت تیری

اسقدر دل مین ہے کندہ میری الفت تیری
بعد مردن بھی رہے گی مجھے حسرت تیری

صورت نقش جہان سب ہی مٹینگی اکبار
پر مٹائے سے مٹیگی نہ محبت تیری

مین تیرے عشق سے اجان نہ کبھی باز آؤن
گر کوئی لاکھ کرے مجھسے شکایت تیری

جان کو اپنی سنبھالون کہ تجھے اے دل زار
کرون مین اپنی حفاظت کہ حفاظت تیری

ملے دشنام مجھے غیر کو خلعت ہو عطا
تکتا کب تک رہون مین شکل صورت تیری

کر فراموش نہ حال سفر ملک عدم
یاد رہ دو روزہ ہے دنیا مین اقامت تیری

چھیڑنا اور طلب بوسہ پہ جھنجلانا تیرا
یاد آتی ہے مجھے دیکھکے صورت تیری

رہ مین جب مجھسے ملتی ہین بدلکے تیور
کہتی ہین کون ہے تو کیا ہے حقیقت تیری

شب فرقت میرا دل غم سے اوچھلتا ہاہی
جب کہ پہر جاتی ہے آنکھون شبہت تیری

پند گوئی یہہ رکھہ آوے اعظا دان نہ خیال
کام کب آئیگی رندون کو نصیحت تیری

خوش ہین بخیر جفا مین رہون کبتک جو کہا
سن کے فرماتے ہین مین کیا کرون قسمت تیری

یار و غمخوار مرے آہ و فغان کو سنکر
پوچھتے ہین لکھو کب جائے گی وحشت تیری

وصل کی شب جو ستایا تو کھے جھنجلا کر
ارے کمبخت نہین جاتی یہہ عادت تیری

حق سے مایوس نہ ہو رکھہ تو بہروسا انشا
فضل اوس کے سے نکل آئیگی حسرت تیری

پہولے ہین باغ دہر مین ہجران نئے نئے
بلبل سنئے سنئے گل خندان نئے نئے

وحشت مین ہین جو موت کے سامان نئے نئے
دکہلا رہے ہین غول بیابان نئے نئے

کیونکر ٹہکے نہ دشت جنون حال ضعف سے
دامن نئے ہین ہین گریبان نئے نئے

ساقی بھی مے بھی جام بھی دلبر بھی باغ بھی
بزم صنم مین روز ہین سامان نئے نئے

سوز و گداز و آہ فغان ہجر یار مین
ہر دم مین جوش پر غم نہان نئے نئے

شادی ہے گاہ گاہ غمی گہ خوشی و رنج
دکہلا رہے ہین رنگ دوران نئے نئے

کسطرح دوستان قدیمی کی ہوگی قدر
پیدا ہین روز یار کے خواہان نئے نئے

روز جنون سے دامن دل چاک چاک ہے
کب تک سلاؤن روز گریبان نئے نئے

روئینگے ہجر یار مین جب ہم بجائے نوح
اُٹھینگے روز اشک سے طوفان نئے نئے

پابندی مذاہب دینی سے دور ہون
ہین دہر مین گروہ مسلمان نئے نئے

میری سخن کی قدر نہ کیون کر ہو ہر جگہ
واقف ہین مجھ سے سارے سخندان نئے نئے

ملک عدم ہے حاجت اسباب سے بری
آتے ہین طفل یان تن عریان نئے نئے

ہین ہم بھی مثال غول کھڑے ہجر مین تیرے
کرتا ہون دور دشت بیابان نئے نئے

جب دن سے انکو صید غزالان کا شوق ہے
جنگل بنے ہوئے ہین نیستان نئے نئے

الجھا رہے ہین جب وہ کاکل شب وصال
دل بھی ہین عاشقون کے پریشان نئے نئے

جوہر کو کہا ہین شاد طبیعت کا کیون نہ ہم
شاعر نئے ہین سخندان نئے نئے

دلا تو نے رہائی مین خبرداری بہت سی کی
نہ نکلا پیچ سے زلفون کے ہشیاری بہت سی کی

مرا دل لیکے ظالم نے دل آزاری بہت سی کی
وفاداری کے بدلے مین جفاکاری بہت سی کی

تجھے کیا لاکھ سمجھاؤن سناؤن ایدل نادان
شب وصلت مین مجھ سے تو نے عیاری بہت سی کی

پھرا یاد دندان مین ہمیشہ ہار موتی کا
شب فرقت مین چشمون نے گہرباری بہت سی کی

نہ دیکھی ہم نے ساقی نے اس محفل سے کیفیت
اگرچہ عمر بھر رندون نے میخواری بہت سی کی

مثال نرگس شہلا رہا دل انتظاری مین
نہ سویا رات بھر آنکھون نے بیداری بہت سی کی

رسول اللہ صلعم مانگینگی تجکو شاد محشر مین
اگرچہ عمر بہر تو نی گنہگاری بہت سی کی

قبا بھیجئے اک پرانی تمہاری — رہے پاس میرے نشانی تمہاری
کرون جستجو یار جانی تمہاری — ملے ایک بھی گر نشانی تمہاری
ہو غیرون پہ یہہ مہربانی تمہاری — ہے صاحب یہی قدر دانی تمہاری
دلا ہو چکی زندگانی تمہاری — یون ہی ہے اگر ناتوانی تمہاری
شب وصل تقریر سی یہہ غرض ہے — سنون حال اپنا زبانی تمہاری
کرین چشمہ مہر سے کیون نہ چشمک — رسیلین وہ آنکھین ہین جانی تمہاری
ہے کرتی دلون کو غریبون کے ٹکڑے — نئی سبز ہے شیروانی تمہاری
دل مہر گردون بھی کڑتا ہے جس سے — ہے کڑتی غضب آسمانی تمہاری
دلوائی تیمان سے شہر خموشان — کہان ہے طلاقت لسانی تمہاری
خودی کو بھی اپنی مین بھولا ہون لیکن — مرے دل مین ہے یاد جانی تمہاری
فسانہ جو دل کا سنایا تو بولے — نہین کوئی سنتا کہانی تمہاری
نظر دوسرا کوئی آتا نہین ہے — بسے آنکھون مین صورت سہانی تمہاری
فدا ہے دل پیر گردون بھی جس پر — غضب ہے غضب ہے جوانی تمہاری

خدا کے حوالے ہوا حسرتِ دل
کروں کب تلک پاسبانی تمہاری

طلب سے نہ باز آؤں گا مثل موسے
سناؤ نہ یوں لن ترانی تمہاری

جو سینہ میں میرے ہے یہہ داغ الفت
میری جان ہے یہہ نشانی تمہاری

مجھے دل نے سونے دیا کب شب ہجر
سحر تک سنا کی کہانی تمہاری

یہہ کیا گفتگو ہے ذرا منہ سنبھالو
بس اب بس کرو بد زبانی تمہاری

رہو مہرباں غیر پر تم نہ اتنا
ہے کافی یہی مہربانی تمہاری

ذرا سی میری بات پر روٹھ بیٹھے
یہہ خصلت نہیں خوب جانی تمہاری

جو تم نعت گوئی کے بانی بنے ہو
خدا شاد رکھیگا بانی تمہاری

مقاصد بفضلِ الٰہی بر آئے
ہوئی **شاد** اب شادمانی تمہاری

غیر ہو برباد کیوں کیسی کہی
تم رہو آباد کیوں کیسی کہی

ہو عدو ناشاد کیوں کیسی کہی
دوست تیرے شاد کیوں کیسی کہی

شاخ گل پر نغمہ زن ہے عندلیب
دام سے صیاد کیوں کیسی کہی

خاک پر بسمل ہوں تیغ ناز سے
ذبح کر جلاد کیوں کیسی کہی

ہے تسکین دل شیدائے من
کچھ تو ہو ارشاد کیوں کیسی کہی

دوستی غیرون سے مجھہ سے دشمنی
ہو بڑے آزاد کیون کیسی کہی

قمریون کو تجھہ پر کردونگا نثار
اے میر شمشاد کیون کیسی کہی

جوش پر وحشت ہی میری فصد لے
شاد ہو فصاد کیون کیسی کہی

باغبان بلبل کی سنکر داستان
غش مین ہی صیاد کیون کیسی کہی

تہا نہ ذکر غیر وہ دن یاد ہے
تھی ہماری یاد کیون کیسی کہی

غش مین بھی کہولا شکایت سے نہ موہنہ
اے لب فریاد کیون کیسی کہی

ہو جو تم ظالم تو مجھہ مظلوم کو
کیجئے برباد کیون کیسی کہی

ذبح ہوتے ہین فسری کی بات ہی
تیغ سے جلاد کیون کیسی کہی

سرو گر قد کے مقابل ہی ترے
کیجئے آزاد کیون کیسی کہی

میلے ٹہیلے مین اگر جائے حضور
ہو بہاری یاد کیون کیسی کہی

حشر مین منصف لقب ہو جائیگا
سن تو لے فریاد کیون کیسی کہی

اس غزل کو اس زمین مین شاد
داد دو استاد کیون کیسی کہی

فقط نہ عشق مین صبر و قرار کہو بیٹھے
ذلیل و خوار ہوے اور وقار کہو بیٹھے

علاج زیست ہوا اب انکا اے مسیح زمان
امید وصل تو امیدوار کہو بیٹھے

بہا کے اشک جدائی مین دیدۂ تر — ہم اپنے مفت در شاہوار رکھو بیٹھے

تمہارے غمزۂ ابرو پہ جان و دل دونو — ہم ایک کیا کہ مین لاکھون ہزار رکھو بیٹھے

بتون کے دزد نگہ کا نہین قصور اسمین — لڑا کے انکھ دل بیقرار رکھو بیٹھے

دیا تہا ہم نے تو دل تم نے کردیا واپس — یہ ہاتھ آیا ہوا کیون شکار رکھو بیٹھے

گیا شباب تغافل مین آگئی پیری — غضب کی بات ہے عید بہار رکھو بیٹھے

تمہین کھو کہ برائی کی یا بہلائی کی — تمہارے عشق مین جو جان زار رکھو بیٹھے

بگاڑ ساقی جو ہوش سے کرکے محفل مین — وقار رہا تہہ سے ای بادہ خوار رکھو بیٹھے

بتونکو شاد عبث تم نے دیدیا دل زار
یہ کیا امانت پروردگار رکھو بیٹھے

سامنے اون کو بٹھایا چاہیے — آنکھین حسرت سے لڑایا چاہیے

چشم کے بیمار کو کیا چاہیے — شربت دیدار تہوڑا چاہیے

بڑھ گئی حد سے میری افتادگی — حسرت دل اور اب کیا چاہیے

دھجیان کرنیکو اے جوش جنون — پیرہن وحشی کا اچھا چاہیے

پاؤن تو رکھا ہون راہ عشق مین — ہو گا کیا انجام دیکھا چاہیے

بوالہوس دعوی کرے کیا عشق کا — صدمہ سہنی کو کلیجا چاہیے

کشتۂ گیسو ہون سیر تماشہ پر — گل کے بدلے گور پہ لالا چاہئے

وصل کی اتنی شتابی کس لیے — آدمی کو صبر تھوڑا چاہئے

سوز الفت کی حقیقت ای صنم — عاشقون کے دل سی پوچھا چاہئے

دل ہے وحشت مین اتیتو کیلیئے — جا سے قالین مرگ چھالا چاہئے

ایک بوسہ کے طلب پر بخل ہے — حاکمون کا دل تو دریا چاہئے

دل مین ہی گردن کو رکھکر زیر تیغ — شوخیان قاتل کے دیکھا چاہئے

کاٹئے تیغ جہازی سے گلا — تشنہ لب ہون آب تھوڑا چاہئے

وصل کا کرتا ہون جسدم مین سوال — ناز سے کہتے ہین دیکھا چاہئے

وحشت دل کی ترقی کے لیے — پھر سر زلف چلیپا چاہئے

شاد اپنے نامہ اعمال کو
آنسوؤن سے آج دھویا چاہئے

ڈرتا ہون مین گیسوے رسا سے — اللہ بچائے اس بلا سے

ایمان کی خیر و تندرستی — ہم مانگتے ہین یہی خدا سے

اے حضرت دل یہ بت پرستی — کیا بات کروگے تم خدا سے

بیٹھے ہو مثال غنچہ خاموش — مطلب نہین عرض مدعا سے

رفتار کی ان کے آفت ہے تیزی
شوخی ہے نمود نقش پا سے
اچھا نہین ہوتا اے مسیحا
بیمار محبت اس دوا سے

ہم پر تو عتاب غیر سے شاد
در گذرے ہم آپ کی وفا سے

مجہکو بہی واعظ کا ہین ڈر تو نہین ہے
قول اسکا کوئی قول پیمبر تو نہین ہے
مین جسمین ہون وہ کوچۂ دلبر تو نہین ہے
اے شوق میرا ایسا مقدر تو نہین ہے
کیون رہتی ہے سینہ مین خلش اوسکی ہمیشہ
نوک مژۂ یار بہی خنجر تو نہین ہے
مجروح جو کرتا ہے میری جان و جگر کو
ہر عشوہ تیرا تیغ دو پیکر تو نہین ہے
کس طرح مین اوس بت کی سہون صدمۂ فرقت
دل میرا ہے یا رب کوئی پتہر تو نہین ہے
قمری کیطرح ہے جو یہہ سید اہ مرا دل
کچہہ یار کا قد نخل صنوبر تو نہین ہے
ہے میرا دماغ آج جو خوشبو سے معطر
تاثیر سر زلف معنبر تو نہین ہے
ہے نوح کو طوفان بپا ہونیکا پہر ڈر
جاری میرے انکہون سے سمندر تو نہین ہے
عشاق اشارہ نہین ہو جاتے ہین کیون قتل
ابرو میرے دلدار کا خنجر تو نہین ہے
گہبرا کے شب وصل وہ فرماتے ہین ہر بار
اس گہر مین کسیکا کہو کچہہ ڈر تو نہین ہے

اے شاد بہر کتی ہے میری آنکہہ جو ہر دم

پردہ مین نہان صورت دلبر تو نہین ہے

جب نہ وہ پہلو سے میرے اوٹھکر چلے
حضرت دل بھی خفا ہوکر چلے

انجمن سے جبکہ وہ اوٹھکر چلے
شور اوٹھا بزم مین ہم مر چلے

چھین کر دل یون وہ آئی گھر چلے
ناز سے انداز سے تنکر سے چلے

ہاتھ خالی کیون نہ جائین قبر مین
ایک دل تہا سو ابہین دیکر چلے

تیرے مژگان کے تصور مین مدام
میرے دلمین سیکڑون نشتر چلے

مے کے پینے مین نکر للہ دیر
جلد ساقی بزم مین ساغر چلے

وہ ہرے لالہ رخون کے عشق مین
داغ دل پر سیکڑون لیکر چلے

وحشت دل ابرونکی یاد مین
کیا کہون مین دلپہ جو خنجر چلے

اے جنون ہم وادی پرخار مین
دو قدم مجنون سے بہی بڑہکر چلے

کوئی کہدے جاکے اوس دلدار سے
ہم تمناہی مین تیرے مر چلے

دیکھکر جمشید کے اڑ جائین ہوش
جام مخفی ہین تمہارے گر چلے

کیون نہ پہونچے منزل مقصد کو شاد
آگے آگے جب کوئی رہبر چلے

لے جلد خبر رگ گلو کی
ہے تجھکو قسم میرے لہو کی

خواہش جو ہوئی میرے لہو کی
تلوار نے لی خبر گلو کی

حیران ہوے دیکھکر مہ و مہر
تعریف جو کی رخ نکو کی

گہبرانے لگا جو دل ہمارا
تصویر کو تیرے روبرو کی

موسیٰ سے رہی نہ لن ترانی
جسوقت کہ اوسنے گفتگو کی

عریانی تن لباس ہے خوب
حاجت نہین جسکو شست و شو کی

آنکھون ہی کا پردہ درمیان ہو
کچھ ٹہیک نہین ہے دو بدو کی

گل کو بھی جہان مین آ گل اندام
حسرت بڑہی تیرے رنگ و بو کی

بہنے لگے اشک چشم تر سے
خواہش جو ہوئی مجھے وضو کی

جب صبح کو اسنے مانگی رخصت
دل تہام کے مین نے گفتگو کی

کہنے لگے اپنا منہ تو دہو آؤ
بوسہ کی جو مین نے آرزو کی

آنسو جو ہمارے اسنے پونچھے
اشکون نے ہمارے آبرو کی

امید نہ تھی فلک سے ایسی
شاید کچھ اوسنے چال چوکی

تہی زیست مین میکشی سے الفت
مٹی ہو لحد مین بھی سبو کی

موسیٰ کی زبان مین آئی لکنت
اوس شوخ سے جبکہ گفتگو کی

مین دیر و حرم مین دہونڈ آیا
کچھ حد بھی ہے تیری جستجو کی

اے شاد خدا کا شکر ہم نے
دنیا کی کبھی نہ آرزو کی

تیا سے فلک نے ستم کیسے کیسے
رقیبوں نے ڈالی ہی ناحق عداوت
کہا جبکہ مرتے ہیں بولا کہ مر جئے
لئے تھے جو ایک روز بوسہ تمہارے

جدائی عداوت الم کیسے کیسے
وہ کرتے تھے مجھ پر کرم کیسے کیسے
کئے اس نے ہم پر ستم کیسے کیسے
کئے آپ نے تھے ستم کیسے کیسے

جب اے شاد تو نے دوئی کو مٹایا
کھلے تجھ پہ باب کرم کیسے کیسے

بتوں پہ مجھے جان کھونا پڑا ہے
تیرے عشق میں یار رسوا ہوا ہوں
محبت کسی سے نہ کرتے تھے ہرگز
مرا یار رہتا ہے پہلو میں میرے
چلو سو رہیں رات تھوڑی رہی ہے

اب ایمان سے ہاتھ دہونا پڑا ہے
مجھے سب سے محجوب ہونا پڑا ہے
ہمیں اپنی غفلت پہ رونا پڑا ہے
رقیبوں کی قسمت کا رونا پڑا ہے
اکیلا پلنگ اور بچھونا پڑا ہے

دوبارا نمک رحم دل پر چھڑکو
دل شاد سونا سلونا پڑا ہے

جہان مین ہین دیکھو چمن کیسے کیسے
کھلے ہین گل و یاسمن کیسے کیسے

لئے ہم نے بوسے تمہارے جو لب کے
سنائے زبان سے سخن کیسے کیسے

جو آئی مین بھی اوس گل باغ دین کے
کھلے ہین گل داغ تن کیسے کیسے

ہر پیری مین باقی نہ حسن جوانی
اجاڑے ہے خزان نے چمن کیسے کیسے

بچاؤن نگہون دلکو گھیرے ہوئے ہین
رہ عشق مین راہزن کیسے کیسے

دکھائی جو اوس شوخ نے آنکھہ اپنی
چکارے بنے ہین ہرن کیسے کیسے

پیارے سے تمہاری جدائین ہمنے
اٹھائے ہین رنج و محن کیسے کیسے

دئے ہین خدا نے تیرے گیسو نمین
خم و پیچ و دام و شکن کیسے کیسے

تجھے شاد دائم مزے لوٹنے کو
خدا نے دیا گلبدن کیسے کیسے

روتے روتے ہجر مین وہ لب خوشی کا ہیکو تھی
ضعف سے دندان نمایان ہنسی کا ہیکو تھے

میکشی اور بادہ خواری کے سوا کیا کام تھا
آفت و رنج و الم جان نے سہی کا ہیکو تھی

خوف فرقت نے کیا تلخ اپنی عیش وصل کو
ہجر مین قسمت بگڑ کر بھر بنی کا ہیکو تھی

رنج فرقت سے ہماری عمر سب روتی کٹی
یا الٰہی دہر مین پیدا خوشی کا ہیکو تھی

باغ تھا مینا تھا جام مے تھا وصل یار تھا
پھر کھو نساقی طبیعت پر غمی کا ہیکو تھی

ہنس ہنس کہیں میں مارا جو تیغ نازسی
قتل تہا منظور میرا دل لگی کا ہیکو تہی

نیچو دہا نہ سی ہو ئے جب ہم تو او نسی ملکو
ایک ہی تہی ہم وہ دو نو او رد وئی کا ہیکو تہی

غیر کے کہنے سی لڑتی ہو جو مجہسی بار بار
خو تمہاری ای صنم ایسی کبہی کا ہیکو تہی

شاد ہیں جب میر محبوب علی شاہ دکن
دولت دنیا کی پہر تہکو کمی کا ہیکو تہی

چاہوں جو حق سی اور جو مانگوں ملا کرے
دل کی مراد میری بر آئے خدا کرے

ساقی ہو مئے ہو جام ہو جلسہ ہوا کرے
پہلو میں میرے آپ ہوں وہ دن [illegible]

واللہ چال انکی قیامت کی چال ہے
مرقد پہ میرے آئیں تو محشر بپا کرے

قسمیں ہزاروں کہائی ہیں وعدونکا کیا تمام
اب کیا امید اس سے جو وعدہ وفا کرے

اچہا نہ ہونگا میں کہ ہوں بیمار ہجر کا
غیر از وصال یار کوئی کیا دوا کرے

جور و جفا بغیر تہوں سے ہے کیا حصول
نادان ہے اوس سے جو کہ امید وفا کرے

اقبال و عمر شاہ دکن ہو فزوں مدام
حق سے دعا کرے تو یہ ہر دم دعا کرے

بعد از نماز شاد ہے لازم کہ پیش حق
ہو خاتمہ بخیر یہی التجا کرے

آپ کا انتظار کون کرے
دل کو امیدوار کون کرے

کب تلک انتظار جلد آؤ
اب دنون کا شمار کون کرے

وہ تو بیہودہ پڑا ہے مست شراب
یار کو ہوشیار کون کرے

غیر پر ملتفت جو ہو دن رات
تحفہ دل کو نثار کون کرے

صید سے اوس کے ہو گیا آزاد
مرغ دل کا شکار کون کرے

پرورش تجھ سوا غریبون کی
میرے پروردگار کون کرے

قتل کر کے مکر بھی جاتا ہے
اس کو اب سنگسار کون کرے

بیٹھے بٹھلائے عشق مین پھنسکر
دل کو بے اختیار کون کرے

ہم سے گئے دل سے بندہ محبوب
غیر کا روزگار کون کرے

مین ہون عاشق بغیر میرے شاد
اوس پری کو پیار کون کرے

یون ہی میخوار اگر بادہ پرستی ہوگی
اہل مجلس کو نہ کیون جوشش مستی ہوگی

خاکساران محبت کا کہون کیا احوال
دیکھلو جا کے وہان خاک برستی ہوگی

قافلے سیکڑون ہانسی جو چلے جاتے ہین
آخر اونکی کہین بستی بھی تو بستی ہوگی

وہ ترا حسن خداداد کہ رشک چمن
بند انگیا کی ترے حور ہی کستی ہوگی

دیکھکر ابر ہوا اور گھٹا ساونکی
روح میخوارون کی مرقد مین برستی ہوگی

زندگی تک ہین مزے عشق کے اور بعد فنا
نہ جنون ہوگا نہ سودا نہ تو مستی ہوگی

فرقت ہجر مین یارب جو کوی جلتا ہے
آگ کیسی دل و سینہ مین پہنسی ہوگی

آجکل خوب ہی ساون کی گھٹا چہائی ہے
پہر شراب اہل طرب کے لئی سستی ہوگی

خود پرستی ہی سزاوار انہین کو اشاد
جنکی یا بود و فنا دہر مین ہستی ہوگی

دل سے یاد رخ نکو نہ گئی
جان بلبل سے گل کی بو نہ گئی

کوچہ یار کی میرے دل سے
تا دم مرگ آرزو نہ گئی

مین وہ میکش ہون میری مٹی سے
مر کی بعد فنا بہی بو نہ گئی

یار کا دل مین اب سراغ ملا
مفت میری یہہ جستجو نہ گئی

دل گیا میرا دلربا کے ساتہہ
مگر افسوس جان تو نہ گئی

مین تو کیا یار تیرے کوچہ سے
آرزو کی بہی آرزو نہ گئی

روح تن سے گذر گئی لیکن
اب تلک تیری جستجو نہ گئی

عمر پہونچی شباب کو بہی مگر
خو تیری یار حیلہ جو نہ گئی

مجہہ سے چہوٹی نہ خوی جامہ دری
زخم سے عادت رفو نہ گئی

مین وہ ذاکر ہون مرد لسے شاد

بعد مردن بھی یاد ہو نہ گئی

وہ اغیار پر مہربان ہو رہا ہی
ہمارے سے اب بدگمان ہو رہا ہے

خدا جسپہ ہی مہربان اوس کا کیا ہو
عدو گر تو اے آسمان ہو رہا ہی

ذرا مجھکو بتلا دے چرخ ستمگر
ستم ایسا کس پر کہان ہو رہا ہے

خدایا میری داد کیون کر لگی گی
عدو میرا اہر پاسبان ہو رہا ہے

نہ کیون حال میرا کسی پہ ہو ظاہر
مخالف میرا راز دان ہو رہا ہے

محبون کے شور رقیبون کی بلوے
لکھون کیا مین کیا کیا وہان ہو رہا ہے

جو ہے حال میرا سو تیرا وہ ہے
میرا دل ترا راز دان ہو رہا ہی

شب وصل رخ پر پسینہ نہین ہی
یہہ چہرہ ترا در فشان ہو رہا ہے

نہین خالی تجھہ پر یہہ ظلم و ستم سب
ترا شاد اب امتحان ہو رہا ہے

نیستی میری عین ہستی ہے
خود پرستی بھی حق پرستی ہے

جب سے اوس سنگدل کے ہین عاشق
دل طلب گار بت پرستی ہے

کیا ہی اچھی جگہہ ہے ملک عدم
یا نکی خلقت وہان جو بستی ہے

کیا کہون وصف ابروئے خدار
دونون جانب یہہ تیغ کستی ہے

چھپتا ہون جو گنج خوبی کو
زلف بن بن کے ناگ ڈستی ہے

دیکھہ کر یہہ تردد و تدبیر
میری تقدیر مجھہ پہ ہنستی ہے

آ خدا کے لئے بت مغرور
میری جان وصل کو ترستی ہے

دیکھہ لو جا کے مرقد عاشق
بیکسی کسقدر برستی ہے

خم کا دستار محتسب سے مول
میکشو لو شراب سستی ہے

حیدرآباد کی ہو کیون نہ ثنا
علم و فن کی یہی تو بستی ہے

بیخبر غیر سے جو ہون آے شاد
مئے وحدت کی ولیہ مستی ہے

خوابین عشاق کی آؤ خدا کیواسطے
اس دل وحشی کو بہلاؤ خدا کیواسطے

مرقد عاشق کو ٹھکراؤ خدا کیواسطے
قم باذنی آ کے فرماؤ خدا کیواسطے

لن ترانی تم نہ فرماؤ خدا کیواسطے
میری جان باہر نکل آؤ خدا کیواسطے

سر نہ دیوار روزنسی ٹکراؤ خدا کیواسطے
شاد ان باتون سے باز آؤ خدا کیواسطے

وصل کی شب ہی نہ شرماؤ خدا کیواسطے
میری جان آغوش مین آؤ خدا کیواسطے

دل بہت بیتاب ہے ہجران تسکین کیلئے
بھولی بھولی شکل دکھلاؤ خدا کیواسطے

ہر طرح سے مین نے سمجھایا سمجھتا ہی نہین
اس دل نادان کو سمجھاؤ خدا کیواسطے

زلفین اولجہین ہین بناؤ آئینہ مین دیکہکر
سر پہ عاشق کے بلا لاؤ خدا کیواسطے

بے تکلف تم لپٹ جاؤ گی سے وصل مین
میری جان مجہہ سے نہ شرماؤ خدا کیواسطے

دی موذن نے اذان بیوقت وے ہنگام آج
رات باقی ہے نہ گہبراؤ خدا کیواسطے

شاداب دل کا تقاضا ہے مجہی صبح و مسا
تم مدینہ کو چلے جاؤ خدا کیواسطے

دل کو خواہش تہی جنکی مدت سے
گہر وہ آئین ہین آج قسمت سے

ہیچ ہجلاسے والہ گیسو
دام مین پہنس گئی ہین قسمت سے

اپنی صورت ذری دکہادے مجہے
دم نکلتا ہے تیری فرقت سے

آنکہہ ان کی ہے فتنۂ محشر
چال ہم پایہ ہے قیامت سے

ہو نہ مقبول مدعا میرا
کیہہ نہین دور اوس کی قدرت سے

جب کبھی ملتے ہین وہ مجہے چہیڑا
حق تعالے بچائے تہمت سے

ہو گیا ہے خلاف کیون بیوجہہ
تم کو اے جان میری صورت سے

مجہکو پہچانتے نہین کیا آپ
دیکہتے ہو جو چشم حیرت سے

شاد کی ہوگئی دعا مقبول
یا آلہی تیری عنایت سے

بلال عید ہی ابرو پہ اُس بت کے نہ قربان ہے
تصدق عارض روشن پہ بھی خورشید تابان ہے

فقط زخم جگر ہی غم مین اُس بت کے نہ خندان ہے
ہمارا سینہ پر داغ بھی رشک گلستان ہے

ہوا رہتا ہے سینہ یاد و ذکر لا الہ سے
نگین دل یہ کندہ نقشہ مہر سلیمان ہے

کبھی یاد پری رویان سے خالی رہ نہین سکتا
ہمارا خانہ دل ہے کہ گلزار پرستان ہے

تمہاری یاد رخ اور یاد گوش و زلف مشکین سے
ہے بلبل مضطر اور خاموش گل سنبل پریشان ہے

ہین جبتک قید ہستی مین ملے کیا لطف مطلق کا
ہمارا جسم بھی جان کیلئے یوسف کو زندان ہے

ضیا سے نقشہ اشعار رنگا رنگ مضمون سے
مرقع خانہ از رنگ چمن ہی یا کہ دیوان ہے

نہین کچھ کام ہمکو مذہب شیخ و برہمن سے
محبت اُس بت کافر کی اپنا عین ایمان ہے

خدا کیواسطے رحم اب تو احوال عاشق پر
ستانے کیلئے ہوا اسقدر آخر تو انسان ہے

ہے میرے انجاح مقصود کی واسطے حامی
شہ ملک دکن نواب محبوب علیخان ہے

مدینہ رشک جنت ہے کنیزین حور ہین اسکی
غلام اس شہر کا شاد ہر یک رشک غلمان ہے

وعدہ آنے کا یار کرتا ہے
شادیان انتظار کرتا ہے

ظلم وہ بے شمار کرتا ہے
دل ہمارا اوس کو پیار کرتا ہے

تیرا جانباز شوق الفت مین
جان مجھپر نثار کرتا ہے

آئیے جلد انتظار بہت
اپ کا جان نثار کرتا ہے

آگلے سے لپٹ کہ ہو تسکین
دل کو کیون بیقرار کرتا ہے

تیر مژگان سے وہ کمان ابرو
مرغ دل کو شکار کرتا ہے

دعوے الفت کا کیا جتائین ہم
وہ تو غیرون کو پیار کرتا ہے

ایک بوسہ کیوا سطے ھم کو
روز امیدوار کرتا ہے

واہ کیا اُن کے بادخوارون کو
لیست زور خمار کرتا ہے

ہر جہی ہے دل بھی ہی جگر بھی ہے
دیکہین وہ کسپہ وار کرتا ہے

روز ہرگز نہین ہی نشہ مئے
دہوم کیون بادہ خوار کرتا ہی

پاس بٹہلا کے اپنے غیرون کو
مجہکو محفل مین خوار کرتا ہے

زاہدا کیون شراب پینے مین
خوف روز شمار کرتا ہے

سب مصیبت گذر گئی ای شاد
رحم اب کردگار کرتا ہے

## خمسہ بر غزل قدسی علیہ الرحمتہ

کیا کرون وصف رقم مین تیری عالی نسبی
تشنہ تیرے ای میرے ہاشمی و مطلبی

میرے والی میرے مولے میرے سر تاج نبی
مرحبا سید مکی مدنی العربی

دل و جان بافدایت چہ عجب خوش لقبی

| | |
|---|---|
| کی جو نقاش ازل نے تیری تصویر رقم | ہو گئی سب پہ یہ سبقت تجھے ایشاہ امم |
| ہے وظیفہ میرا ہر دم یہی زباں سے ہیہم | من بیدل بجمال تو عجب حیرانم |
| اللہ اللہ چہ جمالست بدین بوالعجبی | |
| کس نے سمجھا تیرے رتبہ کو جو حق نے سمجھا | بس تیری شان میں لولاک لما ہے آیا |
| کر سکوں جو تیری توصیف میرا منہ ہے کیا | نسبتی نیست بذات تو بنی آدم را |
| برتر از عالم و آدم تو چہ عالی نسبی | |
| جبکہ پہنچا تو فلک پہ میرے شاہ لولاک | مرحبا کیا میرے مولی ہے تیری ذات پاک |
| تھا اٹھے عرش پہ سب جتنے ہیں ارباب سماک | شب معراج عروج تو گذشت از افلاک |
| بمقامی کہ رسیدی نرسید ہیچ نبی | |
| عاصیوں پر میرے مولی تیری رحمت ہے دوام | پایہ دین تیرے صدقہ سے ہوا استحکام |
| ہے مجھے ورد زباں پہ یہی صبح و شام | نخل بستان مدینہ ز تو سرسبز مدام |
| زان شدہ شہرۂ آفاق بشیرین رطبی | |
| انس و جن حور و ملک اور ہو سارے حشرات | گر ہوئی حشر سے جب شور مچاویں ہیہات |
| ہاتھ پھیلا کے کھڑیں گی تجھے آنکے صفات | ما ہمہ تشنہ لبانیم توئی آب حیات |

لطف فرما کہ ز حد میگذرد تشنہ لبی

چشم بد دور تیری نظروں مین ہے کیسا اثر | وہی زندہ ہوا جسپر کہ پڑی تیری نظر
روز فردا یہہ کہینگے تجھے ہر ایک بشر | چشم رحمت بکشا سوے من انداز نظر

اے قریشی لقبی ہاشمی و مطلبی

شرم سے اپنی خطا کے ہی میرا دل برہم | راتدن فکر سے مجھکو ہی بہت رنج و الم
یہی آتا ہے مجھے شعر زبان پر ہر دم | نسبت خود بسگت کردم و بس منفعلم

زانکہ نسبت بسگ کوی تو شد بی ادبی

شاد کی عرض ہی یہہ آپ سے اے میرے نبی | چشم رحمت میرے مولا ہے مجہپر تیری
یہی نکلا کرے ہر وقت زبانسے میری | سیدی انت حبیبی و طبیب قلبی

آمدہ سوے تو قدسی پے درمان طلبی

وَلَہٗ

ذات پر تیری ہی امت کی شفاعت طلبی | مرحبا سید مکی مدنی العربی

دل وجان باد فدایت چہ عجب خوش لقبی

کیا کروں حسن کی توصیف مین اب تیری رقم | من بیدل بجمال تو عجب حیرانم

اللہ اللہ چہ جمالست بدین بوالعجبی

سب خدائی میں ہے بس ایک تو مقبول خدا | نسبتے نیست بذات تو بنی آدم را

برتر از عالم و آدم تو چہ عالی نسبی

ہوئی منسوخ جو توریت و انجیل و زبور | ذات پاک تو درین ملک عرب کرد ظہور

زان سبب آمدہ قرآن بزبان عربی

وصل حق کو لئے جب تم نے کی سیر افلاک | شب معراج عروج تو گذشت از افلاک

بمقامیکہ رسیدی نرسد ہیچ نبی

تیرے اقبال سے جاری ہے یہ فیض اسلام | نخل بستان مدینہ ز تو سرسبز مدام

زان شدہ شہرۂ آفاق بشیرین رطبی

دل سے مفتون ہوں بندہ ہوں تیرا میں کمتر | چشم رحمت بکشا سوے من انداز نظر

اے قریشی لقبی ہاشمی و مطلبی

ہے پیاسوں کے لئے ابر کرم تیری ذات | ما ہمہ تشنہ لبانیم توئی آب حیات

لطف فرما کہ ز حد میگذرد تشنہ لبی

ہے سگوں کا تیرے درگاہ کا برتر عالم | نسبت خود بسگت کردم و بس منفعلم

زانکہ نسبت بسگ کوی تو شد بی ادبی

شاد کی آپ سے ہے عرض بقول قدسی | سیدی انت حبیبی و طبیب قلبی

آمده همره قدسی پے دربان طلبی

حبذا اے شہ والا حسب مطلبی — سب سے بڑھکر ہے ترا رتبہ عالی نسبی

شان میں تیرے جو لکھتے ہیں نبی اور ولی — مرحبا سید مکی مدنی العربی

دل و جان باد فدایت چه عجب خوش لقبی

کیا تیری شان علی ہے میرے شاہ عالم — جس نے دیکھی تیری تصویر مبارک اکرم

خود دیدار ترا ہے کے کہا یوں پیہم — من بیدل بجمال تو عجب حیرانم

الله الله چه جمالست بدین بوالعجبی

دست بستہ جو کھڑے ہیں گا تجھے روز حشر — ہوں سیہ کار گنہ ہو نہ نگہ میرے نظر

ہیں سبھی لے کے آئے میرے شافع روز محشر — چشم رحمت بکشا سوے من انداز نظر

اے قریشی لقبی ہاشمی و مطلبی

تشنگی سے ہیں بہت جان بلب اے نیک صفات — چشمہ فیض سے تیرے ہے پیاسوں کی نجات

بحر الطاف و کرم مرجع کل مظہر ذات — ما ہمہ تشنہ لبانیم و توئی آب حیات

لطف فرما که ز حد میگذرد تشنه لبی

مرحبا صل علا اے سایہ ذات یکتا — وصف تیرا میں لکھوں اے امیر بھلا کیا کیا

ہمہ تن شان خدائی کی ہے تجھ سے پیدا — نسبتے نیست بذات تو بنی آدم را

بر تر از عالم و آدم تو چہ عالی نسبی

جبکہ کی احمدؐ نے میم سے سیر افلاک — تھا اور تھے عرش پہ سب جشن مین ارباب ملک
مرحبا حبذا خوش آمدی شاہ لولاک — شب معراج عروج تو گذشت از افلاک

بہ مقامیکہ رسیدی نرسید ہیچ نبیؐ

کیا کہون وصل علیؐ امیر سردار انام — ذات سے تیرے ہی مضبوط بنا اسلام
رشک سے یون شجر طور بھی کہتا ہی دوام — نخل بستان مدینہ ز تو سر سبز مدام

زان شدہ شہرۂ آفاق بشیرین رطبی

ہی تیری ذات کا منڈان سبھی جا حضور — بیشتر سب سے ہوا پیدا ترا دہرین نور
ہی سزاوار تیری شان مین کہنا یہ ضرور — ذات پاک تو درین ملک عرب کرد ظہور

زان سبب آمدہ قرآن بزبان عربی

ایک مدت سی ہے مجھکو مرض ہجر نبیؐ — وصل سی دل ہو مرا شاد بھی ہو مرنی
اسلئی ورد زبان ہی یہی شعر قدسی — سیدی انت حبیبی و طبیب قلبی

آمدہ ہمرۂ قدسی سپے درمان طلبی

کیا کرون وصف ترا اشہ والا نسبی — تو ہی والی تو ہی مولی ہی میرا تو ہی نبی
جانتی رتبہ کو تیری ہین زکی اور غبی — کرتے ہین ورد زبان راتدن اپنا یہ سبھی

مرحبا سید مکی مدنی العربی
دل و جان باد فدایت چہ عجب خوش لقبی

صدقہ تیرے ہے میری جان عزیز اے مولا
تو ہے ماوا میرا اور تو ہی ہے ملجا میرا
دل سے ہون بندہ درگاہ مقدس بخدا
بس یہی شعر مبارک ہے وظیفہ میرا

مرحبا سید مکی مدنی العربی
دل و جان باد فدایت چہ عجب خوش لقبی

ذات ہے تیری ہی مجھکو بھی شفاعت کی امید
در سے تیرے ہین سر مو ہون اگرچہ مین بعید
قبلہ و کعبہ امت ہے ترا باب سعید
واسطے میرے بھی شعر مبارک ہے مفید

مرحبا سید مکی مدنی العربی
دل و جان باد فدایت چہ عجب خوش لقبی

کیون نہ مقبول خدا ہو تیری ذات والا
مجھ سے کیا وصف ہو اے سید عالم تیرا
تو ہے مقبول الٰہی تو ہی محبوب خدا
کوئی ہو سکتا نہین وصف ترا اسکے سوا

مرحبا سید مکی مدنی العربی
دل و جان باد فدایت چہ عجب خوش لقبی

تو نہ ہوتا تو نہ تھا کچھ بھی زمانہ کا ظہور
تیرے ہونے سے ہوا پیدا یہ سامان وجود

دو جہان نور مبارک سے ہی تیرے پُر نور
شانین تیرے پڑھہان کیون نہ مین یہ شعر ضرور

مرحبا سید مکی مدنی العربی
دل و جان باد فدایت چہ عجب خوشلقبی

تو خدا سے ہے جدا اور نہ خدا تجہہ سے جدا
جلوہ گر ہے سبھی آثار مین جلوہ تیرا

گل مین ہی بو مین بھی گلشن مین ہے تیرا نقشا
تو خدائی کا ہے مختار سراوان کیا کیا

مرحبا سید مکی مدنی العربی
دل و جان باد فدایت چہ عجب خوش لقبی

روح عالم ہر شہ دین تنِ بے سایہ تیرا
اس لئے جسم مبارک کو نہین ہی سایا

تو ہی ہی نور خدا تیری ہے ذات یکتا
کہتے تجھکو ہین ملک دیکھہ کے یون صل علی

مرحبا سید مکی مدنی العربی
دل و جان باد فدایت چہ عجب خوشلقبی

جسنے دیکھی تیری تصویر مبارک دم بھر
دل و جان ہے ہوا شیدا تیرا با سوز جگر

سوزش نار جہنم سے بچا وہ یکسر
حالت عشق مین پڑہتا ہی بھی شعر اکثر

مرحبا سید مکی مدنی العربی
دل و جان باد فدایت چہ عجب خوشلقبی

حق نے بخشا ہی تجہے جو یہہ خطاب احمدؐ
پردہ میم اٹہا دو تو رہا نام احد

میم کے پردہ مین پوشیدہ ہی یہ بہید
آ گئے ہی جا بے ادب وصف ہی مقصد

مرحبا سید مکی مدنی العربی
دل و جان باد فدایت چہ عجب خوش لقبی

روز محشر تیری امت پہ یہہ جہکی یا شاہ
ہم امت پہ کرو پہر خدا شام و پگاہ

دلمین باقی نرہی کوئی طرح کی اب چاہ
بیکسونکا نہین اس شعر سوا کوئی پناہ

مرحبا سید مکی مدنی العربی
دل و جان باد فدایت چہ عجب خوش لقبی

شب معراج بلایا جو خدا نے تم کو
فرق کو طور کے اور عرش کا رتبہ سمجہو

تہا یہہ مقصود کہ آپ اپنا ہی رتبہ دیکہو
کیون نہ پہر پردہ وحدت سے یہہ غل ظاہر ہو

مرحبا سید مکی مدنی العربی
دل و جان باد فدایت چہ عجب خوش لقبی

پیدا جسدم کہ تعین خالق اکبر نے کیا
حکم توریت کا انجیل کا منسوخ ہوا

دین پاک آپکا سب دینو نپہ ناسخ ٹہرا
ہر گہڑی کیون نہ پڑہون دل سے وظیفہ اسکا

مرحبا سید مکی مدنی العربی

دل و جان باد فدایت چہ عجب خوش لقبی

عرض ہے شاد کی یہ آپ سے یا شاہ مدام | ہووے ایمان پہ میرا خاتمہ نیک انجام

آپ کے در کے والا کا مین کہلاؤن غلام | شعر قدسی کا رکھون ورد سے وظیفہ یہ دوام

مرحبا سید مکی مدنی العربی

دل و جان باد فدایت چہ عجب خوش لقبی

## مثلث بر غزل وطن

جسدن سے ہے دل مایل گیسوی محمدؐ | ہے پیش نظر تازگی گوے محمدؐ

ہے آنکھ کے پردہ مین نہان روے محمدؐ

گلشون مین کشف دل مقبول خدا ہے | آئینہ ارشاد مین ارباب صفا کے

معنی جو خدا کی ہے وہ ہے روے محمدؐ

سمجھو یہ میری بات کو تم سب سے مقدم | ہر شان بشیر مین ہی نہان نور مجسم

عادت جو خدا کی ہے وہ ہے خوے محمدؐ

گیسو کا تصور جو ہے دن رات خدایا | معراج کی شب کا مجھے ہر پل ہے سایا

و دیدہ مین کھٹکی ہے مرے موے محمدؐ

سجدہ کیلئے شاد کھڑا ہون ہمہ تن مین | قبلہ کے طرف سر تو جھکاتا ہون وطن مین

آنکھیں بھر سے جاتے ہین میرے سو ۲

## خمسہ بر غزل وطن

| | |
|---|---|
| کھون کیا آپ سی مین آپ کیا ہون | الگ ہون سب سے اور سب مین ملا ہون |
| مین معبود و رب کے جھگڑے سے جدا ہون | نہ بندہ ہون کسیکا نے خدا ہون |

انھین دو کا مگر مین مدعا ہون

| | |
|---|---|
| نہ تھا جب تک کہ مین عاشق کسی کا | خودی کو اپنے خود بھولا ہوا تھا |
| کھون کیا مین عجب ہے حال میرا | ہوا عاشق تو دیکھا حسن اپنا |

مین اپنی شان کا خود آئینا ہون

| | |
|---|---|
| کھون مین حال اپنا آپ سے کیا | دوئی کے وہم مین ابتک چھپا تھا |
| خدائی کو خودی مین اپنے پایا | ہوا عاشق تو دیکھ حسن اپنا |

مین اپنی شان کا خود آئینہ ہون

| | |
|---|---|
| کھین ظاہر کسی جا ہون مین پنہان | فرشتہ ہون کھین جن اور انسان |
| کھین ذرہ کھین ہون مہر تابان | نمود ہے نمودی ہے میری شان |

کبھے صورت ہون گاہی آئینہ ہون

| | |
|---|---|
| بھرا ہے جوش وحدت سے سفینا | کدورت ہی کسی سے کچھ نہ کینا |

| | |
|---|---|
| سدا مجھکو مئے الفت ہے پینا | نہ مرنا یاد ہے مجھکو نہ جینا |

نئی سیرت نئی صورت نما ہون

| | |
|---|---|
| کرون مین شاد ہو کر کسکی پوجا | جبون کس نام کا ہر روز مالا |
| سبھی جا پر عیان ہے جلوہ اُسکا | وطن صاحب کرون کس رخ مین سجدا |

میرے صاحب کو ہر سو دیکھتا ہون

رباعیات حمد و نعت

| | |
|---|---|
| مقدور کہان ہو جو رقم حمد خدا | خالق ہی وہ اور مین ہون اسکا بندہ |
| ہر چند کہ ہون شاد گنہگار ولے | بخشے گا مجھے حشر مین آقا میرا |

رباعی

| | |
|---|---|
| ہے نور خدا کا تجھ سے شاہا پیدا | لکھتے ہین تجھے کہ ہے تو محبوب خدا |
| ہے شاد کی یہہ مراد قلبی ہر دم | ہون دل سے تیرے روضۂ اقدس پہ فدا |

رباعی

| | |
|---|---|
| عاشق ہون دل و جان سے رسول اللہ کا | شیدا ہون دل و جان سے رسول اللہ کا |
| امید شفاعت نرکھون کیونکر شاد | بندہ ہون دل و جان سے رسول اللہ کا |

| | | |
|---|---|---|
| خالق نے جو پیدا کیا حضرت کی ذات | رباعی | ان کے ہی سبب سے ہوئی کل مخلوقات |

اے شاد نہ کیون خم سر تسلیم کرون ۔ ہے حال پہ دایم میرے لطف غفار

## رباعی

کیون غش نہ کرین دیکھکر تیری تصویر ۔ پہولی ہے نرالی ہے یہہ پیاری تصویر
اے شاد قسم حق کی بیان کو نہین ۔ ایسی تو کبھی ہم نے نہ دیکھی تصویر

## ایضاً

جبدم کہ فنا آپ کی ہستی ہوگی ۔ پیدا صورت سے حق پرستی ہوگی
جب ساقی کوثر سے ملیگی کوثر ۔ سینون کو دلا جوشش مستی ہوگی

## عید آخری چہار شنبہ

آخری چہار شنبہ آیا ہے ۔ جوش دل پر خوشی کا چھایا ہے
گل گلے پوریان اڑا و آج ۔ حق نے یہہ دن تمہین دکھایا ہے

## عید دیوالی

اس سال دیوالی عجب دہوم سے آئی ۔ مہتاب کی بہی چھوٹ گئی منہ پہ ہوائی
ہم آج کی شب ہوسکے چراغون کے مقابل ۔ دیکہین سے چچہوندر کی تماشا سی لڑائی

## قطعہ ہولی

دنیا مین عجب رنگ سے آئی ہولی ۔ ہر ایک کو رنگین بنائی ہولی

| | |
|---|---|
| اقسام کے رنگ دیکھنے ظاہر ہین | کی اپنے فلک پر بھی رسائی ہوئی |

## رباعی

| | |
|---|---|
| ذلت ہی بہت دہر مین عزت کم ہے | تکلیف بہت سی ہی فراغت کم ہے |
| سو بار کیا تجربہ مین نے ای شاد | دنیا مین بہت رنج ہی راحت کم ہے |

## حضور پر نور بندگان عالی متعالی مدظلہ العالی
## قطعہ دعائیہ در ارسال تحفہ طاؤس مصنوعی بہ گل مترہا وغیرہ بے نذر

| | |
|---|---|
| باغبان ازل سے گلشن ہین | شاد ہے بلبل چمن کی دعا |
| باغ شاہ دکن بہ فضل کریم | رہے سرسبز اور پھلا پھولا |

## بیت

| | |
|---|---|
| ساقی ہے دور جام ہی فصل بہار ہی | سب کچھ ہے آپ ہی کا فقط انتظار ہی |

دام ملکہ

خدمت حضرت خداوند نعمت قدر قدرت اعلحضرت حضور پر نور بندگان عالی

قصیدہ در تہنیت تسمیہ خوانی شاہزادہ بلند اقبال ہمایون فال

| | |
|---|---|
| مبارک ہو نہ کیونکر بنام بسم اللہ | حریم شاہ مین ہی اہتمام بسم اللہ |
| ہے شاہزادہ شاہ دکن کی زیب زبان | کلام پاک خدا سے کلام بسم اللہ |

پئے مبارکی جشن تسمیہ خوانی / عجیب ہی جشن کے ہے انتظام بسم اللہ

خوشی زبانمین چہائی ہی اسقدر سبکی / ہر ایک زبانپہ ہے وردِ دوام بسم اللہ

ہوا جو اسکے ہی آغاز درس شہزادہ / شروع کار نہ کیون ہو مقام بسم اللہ

بحسن نیت سلطان حامی اسلام / ہی دین یا ورود نیا بکام بسم اللہ

ہو کیون نہ نشئہ عشق محمدی اسمین / مے طہور سے مملو ہے جام بسم اللہ

ظہور جشن مبارک ہی امر دیبالِ / سر کتاب نہ کیون ہو قیام بسم اللہ

مبارکی سے کئی ہو شروع شادی سخن / دعا یہ کیجئے اب اختتام بسم اللہ

بر آئین شاہ کی یارب مقاصد دارین   ق / بہ فضل رتبۂ فخر انام بسم اللہ

فزون ہو دولت و اقبال و عمر شہزادہ / طفیل مرتبۂ فیض عام بسم اللہ

## قصیدہ

شاہ کے سالگرہ لیکے جو آئی مہندی / گلشن دہر کی ہر آنکھہ مین بہائی مہندی

محفل عیش مین ہی رنگ جو لائی مہندی / ہر دم دید کے آنکھون مین سمائی مہندی

قدم اوٹھا نہین خامہ کا خوشی کی تن مین / پاؤنمین اسنے بہی شادی کی لگائی مہندی

آمد آمد کی صدا غلغل شادی کی ہی دہوم / باغ دنیا مین سے کس حسن سے آئی مہندی

سرخرو ہر کس و ناکس جو بنی بیٹھے ہین / دے رہی ہی اثر رنگ حنائی مہندی

شادی سالگرہ شاہ دکن کی سنکر
خوب نقاش ازل نے ہی بنائی مہندی

دیکھکر شاہ کی سرسبزی اقبال بلند
کیون نہ قدمونپہ کرے ناصیہ سائی مہندی

ساری خوبان جہان اُسپہ فدا ہین دلسے
کیون نہ ہر گل کی کرے دلکی صفائی مہندی

الفت سالگرہ رکھتی ہے دلمین محکم
کیون نہ غنچونکی کرے عقدہ کشائی مہندی

اہل محفل کی ہتیلی نے لیا چوم اوسکو
بزم مین شاہ کی جب دے کے ہے آئی مہندی

اسکی شوخی کی کہانتک کوئی توصیف کرکر
کیون نہ عاشق کی کرے ہوشربائی مہندی

سرخروئی ہے اسی سے اُسے دایم حاصل
قدم شہ سے نہ ہووےگی جدائی مہندی

عمر بھر کیون نہ رہون شہ کی دعاگوئیمین
خضر کے عمر کی دیتی ہے دعائی مہندی

شاد و آباد رہین تا صد و سی سال حضور
شاد نے دلسے دعا دیکے سنائی مہندی

## قصیدہ در تہنیت سالگرہ مبارک صاحبزادی صاحبہ
## حضرت ظل سبحانی مدظلہ العالی

بلبلونکو گل و گلزار مبارک ہووے
شاہ کو جشن کا دربار مبارک ہووے

فضل ایزد سے شہا سالگرہ کی شادی
جشن سے ہر سال مین ہر بار مبارک ہووے

ہمتو کافر ہین رہ عشق کے سن اے زاہد
تجھکو سبحہ ہمین زنار مبارک ہووے

سرو قمری کے گلستان کو مبارک ہووے ۔ ہم کو حسن قدِ دلدار مبارک ہووے

تخت طاوس کی تخت کو زینت حاصل ۔ رونق تاج گہربار مبارک ہووے

ہے محبونکو عطا خلعت جشن اقرب ۔ چشم دشمن مین حسد خار مبارک ہووے

بادہ و ساغر و ساقی ہو ہمایون ہمکو ۔ شیخ کو جبہ و دستار مبارک ہووے

مسکن خلد مبارک ہو تجھی ای واعظ ۔ ہمکو دہلیز دربار مبارک ہووے

خلعتِ سالگرہ لعل و جواہر کا صلہ
**شاد** کو شاہ سے ہر بار مبارک ہووے

## قصیدہ در تہنیت ولادت میر عثمان علیخان بہادر شاہزادہ والا تبار حضرت ظل سبحانی مدظلہ العالی

ہوا شاہ کے گھر جو شہزادہ پیدا ۔ پری چہرہ گلرو ہے سب دل سے شیدا

عجب طرح کا دیکھو نور نظر ہے ۔ کہ مادر پدر کا وہ لخت جگر ہے

یہی شور و غل ہے زمین آسمان مین ۔ نہین کوئی اوسکا ہی ثانی جہان مین

کبھی شمس اوسکے مقابل نہ ہوگا ۔ گرے ہی مہ چاردہ رخسے چندا

خوشی سے مچی دھوم ملک دکن مین ۔ چہکنے لگے عندلیبین چمن مین

بجے شادیانے خوشی کے ہر اکجا ۔ چھڑین نغمے نے گہین راگ مالا

